Vol. II
No. 7




*Tuesday,*
*26th August, 1954.*

# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY DEBATES
## Official Report

### PART II—PROCEEDINGS OTHER THAN QUESTIONS AND ANSWERS

CONTENTS



*Note* :—* at the commencement of the speech denotes confirmation not received.

GOVERNMENT PRESS
HYDERABAD-DN
1955

# THE HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

THURSDAY, THE 26TH AUGUST, 1954

*The House met at Half Past Two of the Clock*

[Mr. Speaker in the Chair]

## Questions and Answers

(*See Part* I)

---

## L. A. Bill No. XVIII of 1954, the Hyderabad Abolition of Inams Bill, 1954

*Mr. Speaker :* Let us take up the Abolition of Inams Bill. The hon. Revenue Minister may kindly conclude his reply by 3-30 p.m.

منسٹر فار فارسٹ اینڈ ریوینیو (شری کے - وی - رنگا ریڈی) :— اسپیکر سر - کل میں اس بل کے سلسلہ میں کہہ رہا تھا کہ معاوضہ دینا چاہئے یا نہیں دینا چاہئے - بعض اجرائیوں کے متعلق میں نے صراحتاً بیان کیا ہے اور بعض اجزاء جو رہ گئے ہیں انکے متعلق میں اس وقت جواب دونگا - ایک آنریبل ممبر نے فرمایا کہ اگر انعامداروں کا حق تسلیم کیا جائے تو دستور کے تحت معاوضہ دینا پڑیگا اس وجہ سے انکے کسی حق کو تسلیم کرنے کی ضرورت ہی نہیں ہے - جب ہم حق کو تسلیم نہ کرینگے تو معاوضہ دینے کی ضرورت بھی نہوگی - مگر یہ استدلال میری سمجھ میں نہیں آیا - کسی کا حق دوسرے شخص کے تسلیم کرنے یا نہ کرنے پر منحصر نہیں ہوتا - اگر فی الواقعی اس کا حق ہے تو وہ رہتا ہے بغیر اسکے کہ اسے کوئی تسلیم کرے یا نہ کرے - جیسا کہ کل میں نے کہا جائداد منقولہ وغیرمنقولہ اور انکے حقوق کیلئے معاوضہ دینا لازم آتا ہے -

श्री. व्ही. डी. देशपांडे (अिप्पागुडा) :—क्या अिस तरह से जब आप अेक हक देते हैं तो अुसकी कीमत लेना जरूरी है या नहीं ?

شری کے - وی - رنگا ریڈی :— ہم حق نہیں دیرہے ہیں بلکہ حق لے رہے ہیں - اور جب ہم حق لے رہے ہیں تو اسکا معاوضہ دینا یا نہ دینا اسکی بحث ہے - جہاں کہیں آپ کسی کو اپنا حق دیتے ہیں تو اسکا معاوضہ بھی لینے کا آپکو حق ہوتا ہے - جو استدلال میں کررہا ہوں وہ یہ ہے کہ اگر آپ کسی کو اپنا حق دیتے ہیں تو آپ اسکا معاوضہ لینے کے مستحق ہونگے - قولداروں کو ہم قبضہ کے کامل حقوق

دیۓ ھیں تو ان سے معاوضہ لینے کے مکمل پراویژنس ( Provisions ) رکھے ھیں - آپ اسکو ھر ایک کلاز میں ترمیات پر بحث کے وقت ملاحظہ فرمائینگے -

ایک آنریبل ممبر نے یہ فرمایا کہ چونکہ انعامدار اور دیشمکھ سمستان کے لوگ ھیں جنھوں نے جنگ آزادی میں حصہ نہیں لیا اس وجہ سے انکو معاوضہ دینے کی کوئی ضرورت نہیں - میں نہیں سمجھتا کہ جنگ آزادی کا اس معاوضہ سے کوئی تعلق ھے - جنگ آزادی میں حصہ لینے والوں کو آپ انعام دینا چاھتے ھیں تو دیجئے لیکن اسکا اوس سے کوئی تعلق نہیں ھے - اس قانون کا تعلق صرف یہ ھے کہ کسی کا انعام لے رھے ھیں تو اسکو معاوضہ دینا یا نہیں - اس تعلق سے آپ غور کرینگے تو اون استدلالات کے پیش نظر جنکو میں نے پہلے ھی پیش کیا ھے آپ معاوضہ دینے پر مجبور ھونگے -

ایک اعتراض یہ بھی کیا گیا ھے کہ انعامداروں نے اپنے قبضہ کے حقوق اس سے پہلے دوسروں کے ( ، میں منتقل کئے ھیں اس وجہ سے انعامداروں کو کوئی معاوضہ دینے کی ضرورت نہیں ھے - میں سمجھتا ھونکہ اسکا جواب میں مختلف ضمنوں میں دے چکا ھوں - انعامداروں کے دو قسم کے حقوق ھیں جیسا کہ میں نے کل کہا - ایک تو استفادہ آمدنی بلا ادائی مالگزاری اور دوسری آراضی کو قبضہ میں رکھکر اوس سے استفادہ کرنا اگر وہ پٹہ کا حق منتقل کرتا ھے تو استفادہ آمدنی کا معاوضہ دینے پر مجبور ھیں - اسطرح حقوق کا اس قانون میں معاوضہ مقرر کیا گیا ھے - محاصل سے مستفید ھونے کا جو حق ھے اسکا معاوضہ دینا لازمی ھے -

ایک اعتراض یہ بھی کیا گیا ھے کہ جاگیرات جو برخاست ھوچکی ھیں ان میں جو انعامی اراضیات تھیں انکا معاوضہ دیا جاچکا ھے اسلئے اب انکا معاوضہ دینے کی ضرورت نہیں - یہ بنیادی طور پر غلط اعتراض ھے اس وجہ سے کہ جاگیری اراضیات انعام کا معاوضہ جاگیرداروں کو نہیں دیا گیا ھے - جاگیر داروں کو جو معاوضہ دیا گیا ھے وہ دہ سالہ آمدنی کا سرشکن کرکے دیا گیا ھے - معافی کے انعامات جاگیرات میں ھوں تو دہ سالہ آمدنی کے محاصل میں ان انعامات کا محاصل شریک نہیں ھوا ھے - اس لحاظ سے جاگیری انعامات کے بابتہ کوئی معاوضہ جاگیرداروں کو نہیں ملا - یہ انعامات جاگیرات کے ابالیشن ( Abolition ) کے پہلے سے اور ابالیشن کے بعد بھی بحال رھے ھیں - اب ھم انھیں لے رھے ھیں - ختم کررھے ھیں - تو ان انعامات کا معاوضہ بھی مثل اراضیات انعامی خالصہ کے آپ کو دینا چاھئے - اس تعلق سے اراضیات انعامات خالصہ و جاگیرات میں کوئی فرق نہیں ھوسکتا -

یہ اعتراض کیا گیا کہ سیریات انعامات کے متعلق نہ منتخب ھیں نہ اسناد ھیں - ایسی اراضیات کا معاوضہ کیوں دیا جانا چاھئے - ھم نے اس میں کہیں بھی ایسا پراویژن نہیں رکھا ھے کہ اگر منتخب یا سند نہو اور والیان سمستان یہ کہیں کہ یہ پیرا انعام ھے تو انہیں بھی معاوضہ دیدیا جائے - ھم نے ایسا نہیں رکھا ہے معاوضہ کا سوال تو اسی وقت پیدا ھوتا ھے جب کہ انعام مسلمہ ھو - اگر انعام میں

کچھ نزاع ہوتو عہدہ‌دار مجاز اسکی تحقیقات کریگا - اگر انعام ہونا صحیح ہوتو معاوضہ کا سوال پیدا ہوگا اور اگر صحیح نہیں ہے تو یہ قانون اس سے متعلق نہوگا اور معاوضہ کا سوال پیدا نہوگا . . . . . .

شری ایم - رام ریڈی ( ونپرتی ) :— اگر کوئی انعامدار اپنا انعام انضمام جاگیرات سے قبل ہی بیچ لیا ہوتو اس سے متعلق کیا کیا جائیگا ؟

شری کے - وی - رنگا ریڈی :— اس کا جواب میں پہلے دے چکا ہوں - غالباً آپ کی توجہ اس وقت اس طرف نہیں تھی - میں اس وقت دوسرے ہی مسئلہ کو آپ کے سامنے پیش کررہا ہوں -

جاگیرات میں والی سمستان انعام کے دعویدارہوں اور انکے پاس منتخب یا سند نہو تو ایسے لوگوں کو معاوضہ دینا چاہئے یا نہیں اس کا میں جواب دے رہا ہوں - اس کے متعلق اس میں ایسا کوئی پراویژن نہیں ہے کہ کوئی شخص مسلمہ انعامدار نہو تو محض اس شخص کے یہ کہنے سے کہ میں انعامدار ہوں مجھے معاوضہ دیا جائے اس شخص کا حق تسلیم کیا جائے - ایسا سوال تحقیقات طلب ہو جاتا ہے - اسکے انعام دار قرار پانے کی صورت میں ہی معاوضہ کا سوال پیدا ہوتا ہے - یہ سوال کیا گیا ہے کہ اگر انعامدار اس سے پہلے ہی اپنا قبضہ فروخت کرلیا ہو ، ابالیشن آف جاگیرس سے پہلے یا بعد کسی زمانے میں ایسا کیا ہوتواسکو معاوضہ دینا چاہئے یا نہیں - اسکی صراحت میں پہلے ہی کرچکا ہوں پھر بھی اب میں آپ کی معلومات کے لئے صراحت کرتا ہوں - قبضہ علحدہ چیز ہے اور انعام علحدہ چیز ہے - انعامدار قابض نہیں رہتا ہے تو وہ محاصل سے استفادہ کرتا ہے - ہم اس محاصل سے استفادہ کے حق کو لے رہے ہیں تو ہم اسی کا معاوضہ اسکو دینگے - قبضہ کا معاوضہ وہ پہلے حاصل کرچکا ہے - اسلئے قبضہ کا معاوضہ اسے دینے کی ضرورت نہیں ہے . . . . .

شری کے - وی - رام راؤ ( چنا کونڈور ) :— کیا آنریبل منسٹر کو یہ بھی معلوم ہے کہ منتقل الیہ جملہ اراضی عطا نہیں کرتا وہ کچھ حصہ محاصل کی معافی عطا کرتا ہے ؟

شری کے - وی - رنگا ریڈی :— اگر منتقل الیہ محاصل ادا نہیں کرتا تو اسکے معنی یہ ہیں کہ وہ انعام کو منتقل کیا ہے صرف قبضہ کو منتقل نہیں کیا ہے - منتقلی کی دو صورتیں ہیں - انعام کی منتقلی کی ممانعت ہے جبتک کہ عطا کنندہ کی اجازت نہ لی جائے - قبضہ کی منتقلی کے لئے اجازت کی ضرورت نہیں ہے - اگر کوئی انعام منتقل کیا گیا ہے تووہ ناجائز ہے - اسکو اس قانون کے اغراض کے لئے بھی انعامدار تسلیم نہیں کرینگے - کسی غرض کے لئے بھی تسلیم نہیں کرینگے - بجز اسکے کہ وہ معطی کی اجازت سے منتقل کیا ہو -

شری کے - وی - رام راؤ :— میرا اعتراض یہ تھا کہ منتقل الیہ . . . . . .

*Mr. Speaker :* No interruptions please. Let him proceed.

Shri K. Venkatrama Rao rose in his seat.

*Mr. Speaker :* Order, order. No interruptions. The hon. Minister has to conclude his reply by 3-30 p.m.

*Shri K. Venkatrama Rao :* Let him not conclude. That does not matter.

*Mr. Speaker :* He has to conclude. Order, order.

*Shri K. Venkatrama Rao :* I am posing a definite problem and he is not answering it.

*Mr. Speaker :* That does not matter.

شری کے - وی - رنگا ریڈی :- ایک اعتراض یہ کیا گیا کہ سنہ ۱۳۵۹ف اور سنہ ۱۳۶۰ف میں بہت سے انعامات شریک خالصہ کئے گئے - انکے معاوضے کسطرح ادا کئے جائینگے - اسکا جواب صاف ہے - اس سے پہلے اگر انعام شریک خالصہ ہو گیا ہے تو یہ قانون اس سے متعلق نہوگا - وہ پٹہ ہو گیا ہے - اس سے قانون مالگزاری کے احکام متعلق ہونگے - اراضی انعام لینے اور معاوضہ دینے کا سوال پیدا نہیں ہوتا ہے - اس قانون سے پہلے وہ شریک خالصہ ہوچکے ہیں تو وہ ملک سرکار ہوچکے ہیں - اس لحاظ سے اس پر قانون مالگزاری کے احکام متعلق ہونگے - اس طرح اب تک میں معاوضہ کی صراحت کرچکا ہوں -

یہ سوال کیا گیا کہ قولدار کے نام اراضی انعام کا پٹہ کرنے کی کارروائی کیجائے تو معاوضہ کس قولدار سے لینا چاہئیے مگر اس بارے میں کوئی کافی روشنی نہیں ڈالی گئی - میں اس کے متعلق اتنا ہی کہنا کافی سمجھتا ہوں کہ قولدار کے چار اقسام اس قانون میں بیان کئے گئے ہیں - ایک قولدار جو قدیم قولدار سمجھا جاتا ہے اس کے نام بلا معاوضہ اراضی پٹہ کرنے کے احکام اس قانون میں ہیں - کیونکہ وہ پہلے سے حقوق پٹہ حاصل کرچکا ہے - دیگر تین قسم کے قولدار ہیں - ایک پرمیننٹ ٹیننٹ ( Permanent tenant ) دوسرے محفوظ قولدار اور تیسرے عارضی قولدار - اگر ہم ان تینوں پرغور کریں تو معلوم ہوگا کہ پرمیننٹ ٹیننٹ کو مستقل حقوق حاصل ہو چکے ہوتے ہیں - محفوظ قولدار کو بعض شرائط کے تحت حقوق قبضہ حاصل ہوتے ہیں - معاوضہ دینے کی صورت میں قولدار قولی اراضی کا مالک ہو جائے گا - عارضی قولدار ہو تو اوسکو مستقل حقوق قبضہ حاصل نہیں ہوتے اس لحاظ سے اسکو محفوظ قولدار سے کچھ زیادہ معاوضہ دیکر اراضی کا مالک بننا پڑیگا - اس اصول کو ٹیننسی ایکٹ میں بھی مان لیا گیا ہے - اس لئے یہاں بھی ماننا ضروری ہے - مقصد یہ ہے کہ کاشتکار اراضی کا قطعی مالک بن جائے تاکہ وہ اراضی کو اپنی ملک سمجھتے ہوئے زیادہ سے زیادہ پیداوار پیدا کرے - اسی اصول کو مانکر ہم نے ہر قولدار کو پٹہ دار بنانے کے احکام قانون ٹیننسی میں رکھے ہیں - اسلئے اس قانون میں بھی ہر قولدار کو پٹہ دار بنانے کے احکام رکھے ہیں - ان وجوہ کے تحت قولدار کو پٹہ دار بنانے کی ضرورت ہے -

ایک اور اعتراض یہ کیا گیا کہ انعامدار کی تعریف میں حصہ دار کوشامل کرنے کی کیا ضرورت ہے ۔ ہم نے قانون میں یہ رکھا ہے کہ زمین واپس لینے کی اغراض سے یا کسی اور غرض سے یا معاوضہ دینے کی غرض سے انعامدار اور حصہ دار کو وہی حقوق حاصل ہونگے جو حقوق اراضیات پٹہ میں قانون قولداری کی رو سے انہیں دئے گئے ہیں ۔
اگر قانون قولداری میں حصہ دار کو قولداروں سے زمین واپس لینے کا حق دیا گیا ہے تو اس میں بھی دیا گیا ہے۔ ہم نے دونوں میں کوئی فرق نہیں رکھا ہے ۔ ہم نے یہاں کوئی جدید قاعدہ نہیں رکھا ہے۔ آپ تفصیلی احکام ملاحظہ کرینگے تو معلوم ہو جائیگا کہ کیا فرق ہے ۔ اراضی واپس لینے کے تعلق سے آپ دیکھینگے تو معلوم ہوگا کہ جہاں خاندان مشترکہ ہے ہر ممبر کو ایک فیملی ہولڈنگ کی حد تک اپنے قبضے میں رکھنے کا استحقاق ہے خواہ ساڑھے چار فیملی ہولڈنگ سے بڑھ جائے یا اسی حد تک ہو ۔ بر خلاف اس کے منقسمہ خاندان ہے تو ہر ممبر کے لحاظ سے نہیں دیکھا جائیگا بلکہ ہر مالک کے لحاظ سے دیکھا جائے گا ۔ خواہ وہ حصہ دار ہونے کی حیثیت سے مالک ہو یا پٹہ دار کی حیثیت سے ہو ۔ اس خصوص میں پٹہ دار کے احکام اور انعامدار کے احکام کے لحاظ سے مالک اور قابض ان دونوں کے تعلقات کو مشخص کرنے کے لئے دونوں کے لئے یکساں احکام رکھے گئے ہیں۔ ان دونوں میں کوئی فرق نہیں رکھا گیا ہے ۔

اس جزو کے متعلق کافی بحث کی گئی کہ ساڑھے چار فیملی ہولڈنگ دینے کی حد تک جو اجازت رکھی گئی ہے وہ اراضی یا خود اس کے کاشت کی دیں گے یا قولدار جس پر کاشت کرتا تھا وہ دیں گے ۔ ہم نے صاف احکام وضع کئے ہیں ۔ اور یہ قولداروں کے لئے زیادہ مفید ہیں ۔ ہم نے یہ رکھا ہے کہ اگر اس کے قبضہ میں انعام کی زمین ہو یا پٹہ کی زمین ہو اور دونوں ملا کر ساڑھے چار فیملی ہولڈنگ ہو جائیں تو وہ ذاتی کاشت میں رہیگی ۔ اگر یہ زمین ساڑھے چار فیملی ہولڈنگ نہ ہوتی ہو تو اس کی بھر پائی کے لئے ہم نے مختلف مدارج رکھے ہیں ۔ ہم نے اس بات کی کوشش کی ہے کہ حتی الامکان قولدار بے دخل نہ ہو ۔ یا زیادہ معاوضہ کے لالچ میں کسی شخص کو بے دخل کرنے کی کوشش نہ کی جائے ۔ کیوں کہ اراضیات پٹہ کے تعلق سے زیادہ معاوضہ ملنے کا امکان ہے ۔ اس میں انعام دار کو کم معاوضہ ملنے کا امکان ہے ۔ اس لئے قولدار سے زمین واپس لینے کا امکان پیدا ہوتا ہے ۔ ہم نے اس کے لئے یہ مدارج رکھے ہیں کہ پہلے پٹہ کے قولداروں سے وہ اراضی لے ۔ تاکہ اس کا زیادہ معاوضہ لینے کی نیت سے دوسرے کو بے دخل نہ کرے ۔ اس لئے ہم نے یہ لازم گردانا ہے کہ اس کے پاس تین فیملی ہولڈنگ سے بڑھکر نہ ہو اولا پٹہ کی اراضیات قولداروں سے وہ تین فیملی ہولڈنگ تک لے لے ۔ اس شرط کے تحت کہ ہر قولدار کے پاس ایک بیسک ہولڈنگ چھوڑے ۔ اگر پٹہ کے قولداروں سے اتنی اراضی وصول نہ ہو تب اس کو ایسی اراضی دی جانی چاہئے جو مزروعہ نہ ہو ۔ افتادہ ہو ۔ اگر اس میں بھی گنجائش نہ ہو تو اس قولدار سے اراضی لیں جو عارضی ہو ۔ اگر اس طرح بھی پورا نہ ہو تو محفوظ قولدار سے ۔ اس کے بعد بھی نہ ہو تو پرمیننٹ قولدار سے اس طرح مدارج رکھے

گئے ھیں ۔ تاکہ قولداروں کو کم سے کم نقصان پہنچے ۔ اس طرح ساڑھے چار فیملی ھولڈنگ وتین فیلی ھولڈنگ ھم نے تکمیل کردی ھے اسی خصوص میں اس اصول کو ھم نے اس میں بھی مان لیا ھے جو ٹیننسی میں مان لیا گیا ھے ۔ قانون ٹیننسی کے تحت جو زمین ملتی ھے اس کو شامل کرتے ھوئے انعام کی زمین بھی ساڑھے چار فیملی ھولڈنگ تک آنی چاھئے ۔ اس سے بڑھکر لینے کا حق نہوگا ۔ اس کی احتیاط اس میں رکھی گئی ھے ۔

اس کے بعد بلوتہ داروں کے انعامات کے متعلق شد و مد سے کہا گیا ۔ ھم نے بلوتہ داروں کو جو فائدہ پہنچانے کی کوشش کی ھے اس کے بارے میں کہا گیا کہ اس کا مطلب یہی نکلیگا کہ ھم ان سے بیٹی یا بیگاری لینا چاھتے ھیں ۔ یہ بالکل غلط خیال ھے ۔ آنریبل ممبر جنھوں نے ایسی بحث کی وہ سابق میں ھمارے ساتھ کام کرتے تھے ۔ ھمارے سامنے ایسی کئی گشتیات اور احکام آئے تھے ۔ اور عوام کے سامنے اس کی تشہیر کرنے اور انہیں سمجھانے کی کوشش کی گئی تھی ۔ لیکن اس کے بعد یہ کہنا کہ ان سے بیگاری لینے کے لئے انعام بلوتہ کو بحال رکھا گیا ھے اور اس سے بیٹی بیگاری جاری رھے گی یہ درست نہیں ھے ۔ انعام جو بلوتہ داروں کو دئے گئے ھیں ان میں خود یہ شرط ھے کہ کسی خدمت کو انجام دینے کی ضرورت نہیں ھے ۔ مشروط صرف اس حد تک ھے کہ ان پرگاؤں میں رھنا لازمی ھے ۔ جس گاؤں میں انعام دیا گیا ھے اسی میں رھکر وہ اپنی زندگی بسر کریں ۔ اگر یہ شرط بھی آپ کو منظور نہیں ھے تو ھم ان پر جبر نہیں کرسکتے ۔ ھم ان سے انعام اس لئے واپس نہیں لے رھے ھیں کہ وہ غریب لوگ ھیں اور وہ انعام سے مستفید ھوں ۔ غالباً ۲۶ ف یا ۲۷ ف میں (مجھے صحیح سنہ یاد نہیں میں اسے دریافت کروایا ھوں) یہ ھوا کہ ......

مسٹر اسپیکر :- آپ شاید کچھ اور وقت لیں گے ۔

شری کے ۔ وی ۔ رنگا ریڈی :- ھاں ۱۰-۱۵ منٹ میں ختم کئے دیتا ھوں ۔

*Mr. Speaker*: It is now 3-30 p.m, and we adjourn for election. Ballot papers and Ballot Box are in the Editor of Debates' room. I appoint Shri Nivasekar and Shri B. D. Deshmukh as scrutineers.

The House then adjourned for voting and recess till Half Past Five of the Clock.

The House re-assembled after Voting and Recess at Half Past Five of the Clock.

[*Mr. Speaker in the Chair*]

## Election of Members to the Senate of Osmania University

مسٹر اسپیکر :- الکشن کے بارے میں جو رولس ھم نے بنائے ھیں اس کا رولہ نمبر (۱۰) یہ ھے کہ

"At the close of the poll, the box shall be brought to the House and the Speaker shall appoint, from among the members two scrutineers who shall not be candidates, their proposers or seconders. The scrutineers shall count the votes."

مطلب یہ ہے کہ باکس ہاؤز میں لانا چاہئیے - اس لئے باکس ( Box ) کھولا نہیں گیا ہے - وہ باکس یہاں لایا گیا ہے - پیپرس ( Papers ) کی کونٹنگ ( Counting ) رول کے لحاظ سے یہاں ہوگی - کیانڈیڈیٹ دیکھ سکتے ہیں کہ باکس برابر ہے یا نہیں -

(Pause for Counting Votes)

*Mr. Speaker :* The results are as follows :

| | | |
|---|---|---|
| 1. | Shri Phoolchand R. Gandhi | 84 |
| 2. | Smt. Shajahan Begum | 84 |
| 3. | Shri K. Venkatrama Rao | 84 |
| 4. | Shri Veerendra Patil | 83 |

I declare the above four candidates as elected.

*Shri A. Lakshmi Narsimha Reddy* (Wardhannapet) : How many votes were polled by the other candidates ?

*Mr. Speaker :* Shri V. D. Dshpande .. 66
Shri Syed Akhtar Hussain .. 66

There were only six candidates and they polled votes as above. Now, Shri K. V. Ranga Reddy will continue his speech.

## L. A. BILL NO. XVIII OF 1954, THE HYDERABAD ABOLITION OF INAMS BILL, 1954

شری کے - وی رنگا - ریڈی :— اسپیکر سر - بلوتہ داروں کے تعلق سے میں کہہ رہاتھا بلوتہ داروں کے انعام اسوجہ سے ابالش نہیں کئیے گئے کہ ان سے یٹی لینا حکومت کا مقصد ہے - در اصل یہ بات نہیں ہے - جو انعامات ان کو دئے گئے ہیں وہ کسی خدمت کے معاوضہ میں نہیں دئے گئے بلکہ یہ شرط ان پر رکھی گئی ہے کہ وہ گاؤں میں اپنی سکونت مستقل طور پر رکھیں - اسکے سوا ان سے خدمت لینا اس انعام کے معاوضہ میں داخل نہیں ہے - چنانچہ جو گشتی اسکے متعلق ہے اس میں مشروط الخدمت کیوں رکھا گیا ہے اس میں وضاحت کی گئی ہے - اس کی موجودگی میں کوئی شک آنریبل ممبرس کو نہ کرنا چاھئیے - میں معتمدی سال کی گشتی مورخہ یکم دے سنہ ۱،۳۳۲ فصلی کا فقرہ ۴ ھاؤس کی معلومات کےلئیے پڑھکر سناتا ہوں ۔

"... شرط یہ ہے کہ جس معاوضہ کے لئے انعام ہیں وہاں مستقل سکونت رکھی گئی۔ سکونت مستقل ترک کریں تو انعام مسدود اور دوسرے ساکنان اور پیشہ انجام دینے والوں کو دیا جائیگا ۔ "

اس لحاظ سے شرط صرف یہ ہے کہ گاؤں میں مستقل سکونت رکھیں ۔

شری مادھو راؤ نرلیکر (ہنگولی ۔ محفوظ) :- کیا اسکے معنی یہ ہیں کہ اسکا انہیں دوامی انعام ہے ۔

شری کے ۔ وی ۔ رنگا ریڈی :- ہاں شرط خدمت اس حد تک ہے کہ گاؤں میں رہیں ورنہ انعام باقی نہیں رہیگا ۔ کیونکہ گاؤں میں رہنے کی صورت میں عہدہداروں کو معاوضہ دیکر ان سے خدمت لینے کا موقعہ حاصل رہتا ہے ۔ اس لئے یہ انعام دئے گئے ہیں اور اسی کے معنی بلوتہ کے ہیں ۔ اس کے باوجود بھی انعام قائم رہنے سے پٹی کا اندیشہ ہو تو وہ اس سے دستبردار ہوسکتے ہیں ۔ اگر وہ وہاں سکونت رکھتے ہیں تو معاوضہ لیکر عہدہ داروں کے ورود کے وقت خدمت انجام دیسکتے ہیں ۔ اسکے علاوہ ایک اور گشتی جسکو میں ڈھونڈا اور جو آندھرا کانفرنس کے وقت نکلی تھی وہ نہیں ملی ۔ عہدہدار بلامعاوضہ خدمت لیتے ہیں ایسا نہیں ہے ۔ عہدہداروں کو ایسی ہدایت کیگئی ہے ۔ اور معاوضہ کی شرح بھی مقرر کی گئی ہے ۔ لیکن یہ شرح اس زمانہ کے لحاظ سے مقرر کی گئی تھی جس زمانہ میں کہ گشتی جاری ہوئی ۔ اب حکومت کے سامنے یہ مسئلہ پیش ہے کہ بلوتہ داروں کو جنکے انعام ہیں وہ اور سیت سندھی اور نیرڑی وغیرہ کا طریقہ مسدود کرکے نقد معاوضہ دیا جائے ۔ یعنی عہدہدار جسوقت دورہ پر جائیں وہ انکی خدمت کریں اور اونکے لئے باضابطہ تنخواہ مقرر ہو ۔

شری اے ۔ گروا ریڈی (سدی پیٹھ) :- One Clarification, Sir. (Services useful to the Community) کے کیا معنے ہیں؟ منسٹر صاحب اسکو اکسپلین (Explain) کریں ۔

شری کے ۔ وی ۔ رنگا ریڈی :- میں تفصیل سے بیان کرچکا ہوں ۔ اسکے بعد بھی آپ معلوم کرنا چاہتے ہیں تو میں دو بارہ بیان کرتا ہوں ۔ خدمات اس حد تک ہیں کہ گاؤں میں رہیں ۔

شری اے ۔ گروا ریڈی :- گاؤں میں دوسرے لوگ بھی رہتے ہیں کیا ان سب کو گاؤں میں رہنے کے لئے معاوضے دئے گئے ہیں ؟

شری کے ۔ وی رنگا ریڈی :- دوسرے لوگ گاؤں میں رہ بھی سکتے ہیں اور نہیں بھی ۔ لیکن ان لوگوں پر یہ ذمہداری ہے کہ وہ گاؤں میں رہیں اور جسوقت عہدہدار آتے ہیں معاوضہ لیکر خدمت کریں ۔ یہ پابندی ان پر ہے ۔ اب حکومت کے سامنے یہ مسئلہ آیا ہے کہ یہ طریقہ مسدود کرکے انکو نقد تنخواہیں مقرر کیجائیں ۔ بہت عرصہ پہلے اس کا تصفیہ ہوجاتا لیکن ہم دیکھ رہے ہیں کہ جو تنخواہیں موجودہ زمانہ کے لحاظ سے ہم

مقرر کرنا چاھتے ھیں وہ اسقدر بڑھ جارھی ھیں کہ تقریباً پورے مواضعات کی زرمالگزاری آنکی تنخواھوں میں چلی جائیگی ۔ اس لحاظ سے کہ پوری زرمالگزاری بھی خرچ نہو اور دورہ کے وقت خدمت کرنے کے لئے بلوتہ‌دار بھی وھاں موجود رھیں یہ چیز ابھی زیر غور ھے ۔ انکا نام بلوتہ دار رکھیں یا انکو معمولی کچھ ملازمین بنادیں ۔ جو بھی نام ھو وہ رکھا جائیگا لیکن یہ مسئلہ حکومت کے سامنے ھے ۔ میں آپ کو بتلاتا ھوں کہ اگر خدمت لینے کے صلہ میں یہ انعام دینا سمجھ رھے ھیں تو یہ غلط ھے ۔ ھم تو معاوضہ دیکر خدمت لینا چاھتے ھیں ۔ اگر اسکے باوجود بھی وہ بلا معاوضہ خدمت انجام دیتے ھیں تو یہ آپ صاحبین کی عدم توجہی کا نتیجہ ھے ۔ آپ انہیں سمجھائیں کہ بلا معاوضہ خدمت انجام دینے کی ضرورت نہیں ھے ۔ اور اگر وہ سمجھکر بھی ایسا کرتے ھیں تو اسکا علاج نہیں ھے ۔ ھم تو قانون میں جو احکام درج کرتے ھیں اسکی وجہ سے کسی پر ناجائز ذمہ‌داری عائد نہیں کرتے ۔ جیسا کہ آپ کہہ رھے ھیں بیٹی کرنے کی ذمہ داری ان پر نہیں ھے ۔ احکام پہلے سے موجود ھیں اب اس قانون میں بھی مشروط الخدمت انعام کے تحت بھی ذمہ‌داری عائد نہیں کی گئی ھے ۔ آپ اس میں کہیں بھی یہ نہیں بتلاسکیں گے کہ انعام بلوتہ داری جاری رکھنے سے انپر ذمہ‌داری عائد کی گئی ھے ۔ کوئی ایسا دفعہ نہیں ھے ۔ ان سے بیٹی لینے کا سرکارکو حق حاصل ھوتا ھے یا ان پر بلا معاوضہ کام کرنے کی ذمہ‌داری عائد ھوتی ھو صحیح نہیں ھے ۔ بلکہ یہ انکے فائدہ کے لئے ھے ۔ اگر آپ یہ کہتے ھیں کہ ان سے انعام کی زمین لے لیجئے تو بجائے اسکے کہ انکو فائدہ پہونچے نقصان ھوگا ۔

شری مادھوراؤ نرلیکر ۔ کیا یہ صحیح ھے کہ گاؤں میں رھنے والوں سے زبردستی کام لیا جاتا ھے ؟ انہیں مجبور کیا جاتا ھے کہ کام کریں ۔

مسٹر اسپیکر :— آنریبل منسٹر نے کہدیا ھے کہ ذمہ‌داری ان پر نہیں ھے ۔

شری مادھوراؤ نرلیکر :— میرا سوال یہ ھے کہ کسی کا کوئی کام نہ کریں توانہیں مارپیٹ کیجاتی ھے ۔ کیا یہ صحیح ھے ؟

مسٹر اسپیکر :— زبردستی نہیں کیجاتی ۔

شری یل ۔ ین ۔ ریڈی (وردھنا پیٹھ) :— ایسے مقدمات دائر کئے گئے ھیں ۔

مسٹر اسپیکر :— تو خارج ھوجائینگے ۔ ( Laughter )

شری یل ۔ ین ۔ ریڈی :— دیہات کے لوگوں کو کوئی اختیار نہیں ھے کہ زبردستی کام لیں ۔ اسکے بعد بھی مارپیٹ کرکے کام لیا جاتا ھے تو اسکے بارے میں کیا کارروائی ھوگی ؟

مسٹر اسپیکر :— مار پیٹ کرنے والے ذمہ دار ھونگے ۔

شری یل ۔ ین ۔ ریڈی :— اس قانون میں کیا سزا ھے میں پوچھنا چاھتا ھوں ۔

شری کے ۔ وی ۔ رنگاریڈی :— اسکا جواب یہ ہے کہ باوجود اسکے کہ قتل کرنا جرم ہے ۔ ڈاکہ ڈالنا جرم ہے قتل اور ڈاکے ہوتے ہیں ۔ اگر ایسی ہی خلاف ورزی یہاں بھی ہورہی ہے تو اسکی سزا دیجائیگی ۔ اگر آپ ایسا کوئی واقعہ بتائیں کہ ماربیٹ کرکے کام لیاجارہا ہے تو ایسے حکام کو سزا دیجائیگی اور کبھی انکے ساتھ رعایت نہیں کیجائیگی ۔

شری گوپال راؤ (پاکھال) :— ٹپہ بہی وغیرہ لیجانا آپ قانون کے تحت زبردستی سمجھتے ہیں یا نہیں ۔

شری کے ۔ وی ۔ رنگاریڈی :— یہی تو میں نے عرض کیا ۔ میں آپ کو ایک تمثیل بھی دیتا ہوں ۔ میرے گاؤں سے یعنی میری زراعت وغیرہ کے مقام سے ہریجن خطوط لیکر آتے ہیں ۔ میں مکان کے اندر آنے کے لئے کہتا ہوں تو وہ کہتے ہیں کہ ہم اندر آنا نہیں چاہتے ہم قدیم روایات کو چھوڑنا نہیں چاہتے ۔ وہ کہتے ہیں کہ آپ پڑھلکھکر چھوت چھات کے قائل نہیں رہے ہیں ۔ تلگو میں مجھ سے ایک آدمی بولا کہ ,, یہ نڑہ تری ( اہودری زندگی ) کی باتیں ہیں ۔ اس واسطے ایسا ہورہا ہے ،، ۔ اسلئے ہمیں یہ سمجھانا پڑیگا کہ چھوت چھات اب نہیں رہی ہے ۔ پولیس کے سررشتہ سے ایک گشتی جاری ہوئی ہمال کے سررشتہ سے بھی ایک گشتی جاری ہوئی ہے کہ ٹپہ بہی لیجانا بلوتہ داروں کا کام نہیں ہے ۔ بلکہ سیت سندھی کا کام ہے ۔ اسکے باوجود بھی اگر وہ لیجاتے ہیں تو یہ انکی قسمت ہے ۔ مگر ان سے کہا جاتا ہے کہ انکو ٹپہ نہیں لیجانا چاہئے ۔ اگر ان پر جبر کیا جائے تو حکام اسکے انسداد کے لئے موجود ہیں ۔ وہ انسداد کرینگے ۔ میں آپ کو ایک اور چیز بتلانا چاہتا ہوں ۔ بلوتہ داروں کے فائدہ کے لئے ایک حکم تھا کہ ہر کاشتکار اپنی پیداوار سے ایک خاص حصہ انہیں دے اور اگر نہیں دیتے تھے تو حکومت جبراً ان سے دلاتی تھی ۔ چنانچہ اسکی نسبت گشتی نشان (۳۸) بابتہ سنہ ۱۳۰۰ فصلی ہے ۔

,, اگر معلوم ہو کہ بلوتہ نہیں دیا گیا ہے تو فوراً دلادیں ۔ پٹیل پٹواری ذمہ دار ہیں کہ رعیت کی شکایت زبانی پر تصفیہ کرادیں ۔ اور تحصیلدار کے پاس سادہ کاغذ پر درخواست دینے کے لئے استثناء دیا گیا ........ ,, وغیرہ ۔ جبراً انکو غلہ دلایا جاتا تھا ۔ اوس زمانہ میں یہ قیود عائد کئے گئے تھے ۔ لیکن اب تو یہ چیزیں ختم کردی گئی ہیں ۔ انہیں اب تو صرف یہ عمل کرنا ہے کہ بروقت دورہ عہدہ داران معاوضہ لیکر خدمت انجام دیں ۔ اگر وہ ایسا نہیں کرتے تو غلطی کرتے ہیں اور ہمیں اسکا انسداد کرنا چاہئے ۔ اب یہ کہنا کہ ان پر بیگاری کا لزوم عائد کیا جارہا ہے جبکہ قانون میں ایسا نہیں ہے تو یہ بے بنیاد ہے اور ایسا اندیشہ کرنے کی کوئی وجہ بھی نہیں ہے ۔

دوسری چیز دیولوں کے انعام سے متعلق کہی گئی ہے ۔ وہ یہ کہ دیول کے انعام قائم رکھنے سے کاشتکاروں پر ظلم ہوتا ہے ۔ مشروط الخدمت دیولات وغیرہ مستثنی کردئے گئے ہیں ۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ اراضی انعام پر وقتاً فوقتاً زر لگان بڑھا سکتے ہیں اور اگر وہ نہیں دیتے ہیں تو دوسروں کو یہ زمینات دے سکتے ہیں ۔ یہ کیفیت اس وقت موجود ہے ۔ اتنا ہی نہیں بلکہ میں نے ہٹواڑہ میں دیکھا ہوں کہ وہاں ایک سالہ

کاشت کے لئے زمینات ہراج کی جاتی ہیں تو ان پر بڑی رقمیں آتی ہیں۔ میں اس پرغور کرتا ہوں تو دو متضاد چیزیں سامنے آتی ہیں ۔ ایک تو یہ کہ قولدار پر جبر نہو ۔ اپنے مقبوضہ اراضی پر کاشت کرنے کا موقع ملے اور دوسرے یہ کہ دیولات کے انعام کسی خاص آدمی کے استفادہ کے لئے نہیں ہیں ۔ بلکہ اسکی جو آمدنی آتی ہے اس کا ایک ثلث متولی کو دیا جاتا ہے اور دو ثلث رفاہ عام کے کاموں میں صرف کیا جاتا ہے ۔ رفاہ عام کے کاموں کے لئے زیادہ سے زیادہ آمدنی خرچ کرنا مستحسن ہے ۔ لیکن یہ دونوں چیزیں ایک دوسرے کے متضاد ہیں اور دونوں کی اغراض ایک دوسرے سے بہتر ہیں ۔ ایسی صورت میں کیا کرنا چاہیئے میں نے قولداران انعام کے متعلق قواعد مرتب کرنے کے لئے مجلس مال سے خواہش کی ہے ۔ وہ مرتب ہورہے ہیں اور اس میں دونوں چیزوں کا خیال رکھا جائیگا کہ قولداروں پرسختی نہ ہو لیکن معمولی قولداروں کے مقابلہ میں کچھ توسختی ہو گی ۔ مگر ایسی سختی نہ ہونی چاہیئے جو اس فائدہ سے زیادہ ہو جو رفاہ عام کے کاموں میں خرچہ ہونے سے ہوتی ہے ۔ یعنی زیادہ سے زیادہ منافعہ یا زرلگان جو بھی کہیئے اسکی رقم بھی آئے اور اس کے ساتھ ساتھ رفاہ عام کی ضروریات بھی پوری ہوں ۔ اس طرح کے بین بین قواعد مرتب کرنے کے لئے سونچا جارہا ہے ۔ میں بھی اس کو تسلیم کرتا ہوں کہ اسوقت کچھ زیادتی ہورہی ہے لیکن انعاموں کو ختم کرکے اس زیادتی کو روکنا صحیح نہیں ہوگا۔ اگر وہ مشروط الخدمت نہ ہوتے تو ان کو بھی ہم ختم کرتے ۔ اس وضاحت کے بعد وہ اعتراض جو ان کو ختم کرنے کے لئے کیا گیا تھا میں سمجھتا ہوں باقی نہیں رہتا ۔ اس موقع پر اس قانون کے تعلق سے جتنے اعتراضات کئے گئے تھے ان میں سے ہرایک کا میں جواب دے چکا ہوں ۔ اب اس بل کو پیش کرنیکی کیا وجہ ہے اور اس سے کیا فائدہ حاصل ہوسکتا ہے اسکی صراحت کرکے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں ۔

اس قانون کا مقصد یہ ہے کہ اراضیات انعام کو مساوی طور پر تقسیم کیا جاۓ اور اس تفریق کو مٹایا جائے کہ بعض اشخاص بلا ادائی مالگزاری استفادہ کریں اور بعض اشخاص بہ ادائی زر مالگزاری استفادہ کریں ۔ اس کے ساتھ ساتھ اراضیات کی مساوی تقسیم کرکے قولداروں کو استفادہ کرنے کا موقع دیا جائے ۔ مزید یہ کہ انعامداروں کو بھی جن کے پاس زیادہ زمین تھی وہ بھی اب اپنے نام ساڑھے چار ہولڈنگس سے زیادہ کا پٹہ کرسکتے ۔ اس طرح پٹہ دار ہوں یا قولدار دونوں کو ایک مساوی لیول پر لاکر چھوڑ دیا جائے اور جتنے بھی قولدار ہیں ان میں سے کسی کو بھی محروم نہ کیا جائے اس سے پہلے میں نے بتلایا ہے کہ قولداروں کی چار قسمیں ہیں اور ان کے قبضہ کے لحاظ سے کسی کو زیادہ حق ہے اور کسی کو کم ۔ اس کے باوجود اعتراض مذکور کے مدنظر ہم نے ہر قولدار کو پٹہ دار بنانے کے احکام اس قانون میں مدون کئے ہیں ۔ ان سے جو پریمیم لیا جاتا ہے وہ اس طرح رکھا گیا ہے کہ زیادہ حق رکھنے والے سے کم اور کم حق رکھنے والے سے زیادہ لیا جائے ۔ اس کے ساتھ ساتھ کم سے کم پریمیم عائد ہونیکا طریقہ اس میں مدون کیا گیا ہے اور انعامداروں کو جو معاوضہ مقرر کیا گیا ہے اسکے کم سے کم ہونے کے لئے احکام اس میں مدون کئے گئے ہیں ۔ ایسے انعامدار جو اپنے انعام سے محروم

ہورہے ہیں اور وہ ذات سے کاشت کرنا چاہتے ہیں تو اس میں ذات سے کاشت کرنے کی گنجائش رکھی گئی ہے - اور اگر پہلے سے کاشت کررہے ہیں تو ساڑھے چار فیملی ہولڈنگ تک کاشت کرنے کی گنجائش رکھی گئی ہے - اگر پہلے سے کاشت نہیں کررہے ہیں تو قانون لگانداری کے مماثل تین فیملی ہولڈنگ تک ذاتی کاشت کے لئے لینے کا حق دیا گیا ہے -

ان تمام چیزوں کی وضاحت میں نے بہت احتیاط کے ساتھ کی ہے - ابالیشن آف انعام کے قانون کے ذریعہ جو حقوق ہم پٹہ داروں کو دے رہے ہیں یا جو حقوق قولداروں کو دے رہے ہیں اون میں ٹیننسی کے قانون کے مقابلہ میں کوئی وسعت پیدا نہیں ہوتی بلکہ اس قانون میں جو حقوق دئے گئے ہیں اون کے دیکھنے سے معلوم ہوگا کہ ٹیننسی کے قانون کے حقوق کے مقابلہ میں انعامداروں کو کم حقوق دے گئے ہیں - ٹیننسی میں جو حقوق پٹہ دار اور قولدار کو دئے گئے ہیں اور اس قانون کی رو سے جو حقوق دئے گئے ہیں دونوں کا مقابلہ کرنے سے پٹہ داروںکو جو حقوق حاصل ہوسکتے ہیں انعامداروں کو اوس سے بڑھکر حاصل نہیں ہوتے - برخلاف اسکے اس قانون کے رو سے قولداروں کو بڑھکر حقوق دئیے گئے ہیں - تمام دفعات کو مدون کرنے میں ہم نے اس چیز کو ملحوظ رکھا ہے کہ وہ دستور کے تحت رہیں اور دستور کی زد میں نہ آنے پائیں اور عدالت میں چیلنج نہ ہو جائے اور دستور کے تحت یہ ٹھیک ٹھیک طور پر نافذ رہ سکیں - میرا خیال یہ ہے کہ آپ اس قانون کو دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ اس سے بہتر قانون قولداروں کو حقوق دینے کا نہیں ہوسکتا - اس لئے میں تمام اصحاب سے درخواست کرتا ہوں کہ جو مسودہ پیش کیا گیا ہے اس کو بجنسہ نہیں بلکہ اون ترمیمات کے ساتھ منظور کریں جن ترمیمات کو میں قبول کروں گا -

*Mr. Speaker* : The Question is :

"That L. A. Bill No. XVIII of 1954, the Hyderabad Abolition of Inams Bill, 1954 be read a first time."

The motion was adopted.

*Shri K. V. Ranga Reddy* : I beg to move :

"That L. A. Bill No. XVIII of 1954, the Hyderabad Abolition Inams Bill, 1954 be read a second time."

*Mr. Speaker* : The Question is :

"That L. A. Bill No. XVIII of 1954, the Hyderabad Abolition of Inams Bill, 1954 be read a second time."

The motion was adopted.

*Mr. Speaker* : We shall now take up clause by clause reading.

## Business of the House

*Shri V. D. Deshpande :* Mr. Speaker, Sir, before we take up amendments I have to make a request. We have not been able to table amendments to all the clauses of this particular bill and if the time is extended till Saturday 12 noon. it will be useful. Of course, we have tabled amendments to about 12 clauses and to the others we have not done so far in time. So far as today's and tomorrow's business is concerned, we have already tabled the amendments to the respective clauses.

Secondly, regarding the Prison Bill, there are about 62 clauses and it is not possible to table amendments to all the clauses by 30th. For that bill also we will table amendments to about 10 clauses by 30th and for the rest we may be allowed to able amendments after 1st.

مسٹر اسپیکر:— آپ کی خواهش یه هے که هفته کو گیاره بجے تک بل نمبر (۱۸)
بابته سنه ۵۲ کے بارے میں امنڈمنٹس پیش کرنے کی اجازت دی جائے۔ خیر هفته اور اتوار
کو تو هم کام نہیں کریں گے۔ اس لئے هفته کے ۱۲ بجے تک امنڈ منٹس پیش کرنے کے
لئے مہلت دی جاتی هے۔ اور دوسرے دو بلس کے بارے میں ........

श्री. व्ही. डी. देशपांडे :—मेरा ख्याल है कि प्रिझन बिल कम से कम और दो दिन तक तो रुकेगा। प्रिझन बिल के पहले जो क्लॉजेस् हैं अुनके लिये ३० तारीख तक अमेंडमेंट दिये जा सकते हैं और बाकी जो ५० सेक्शन रह जाते हैं अुनके लिये बाद में भी अमेंडमेंट लिये जाये तो मुनासिब होगा।

مسٹر اسپیکر:— پرزنرس بل ( Prisoners Bill ) پہلے لیا جائیگا۔
دو دن کی تعطیل اس کے بعد آپ کو ملتی ہے۔

श्री. व्ही. डी. देशपांडे :—मेरा ख्याल है कि अिस के लिये यदि तीन तारीख तक मिलजाय दी जाय तो मुनासिब होगा।

مسٹر اسپیکر:— میں پرزنرس بل کے بارے میں کہه رہا هوں۔ ........

*Shri Sharangowda Inamdar* (Andola-Jewargi) : There are two bills, one the Prison Bill and the other the Prisoners Bill.

مسٹر اسپیکر:— میں پرزنرس بل کے بارے میں کہه رہا هوں۔

श्री. व्ही. डी. देशपांडे :—यह अेक बिलकुल नया और बडा बिल है। अिसको स्टडी करने के लिये ज्यादा वक्त की जरूरत है।

श्री. श्रीनिवासराव अेखेलीकर:—पहले तो प्रिझन बिल-पास करना होगा अुसके बिना अुसमें प्रिझनर्स कैसे आयेंगे ?

مسٹر اسپیکر:— پرز نرس بل پہلے لینا چاہتے ھیں ۔ اس لئے پرزن بل (Prison Bill) کے بارے میں امنڈمنٹس پہلی تاریخ تک دیجئیے ۔

*Shri V. D. Deshpande :* It will not be possible. We have to study this bill and table amendments.

مسٹر اسپیکر:— عام طورپر میں امنڈمنٹس وغیرہ کے لئے جو دن مقرر کرتا ہوں اس وقت اسکا بھی لحاظ کرتا ہوں لیکن اسکا بھی خیال رکھنا ضروری ہے کہ کام بھی سفر(Suffer) نہ ہو

*Shri V. D. Deshpande :* That we can assure you, Sir.

We do not want to obstruct the work here.

## L. A. Bill No. XVIII of 1954, the Hyderabad Abolition of Inams Bill, 1954

*Clause I*

*Mr. Speaker :* Now we shall take up clause by clause reading of the Abolition of Inams Bill. Here, I wish to point out that under the Rules, the Title and Preamble have to be put to vote after all the clauses have been voted. But the situation is peculiar here in view of the fact that amendments have been proposed to the Extent necessitating a full-dress discussion on Clause (1). It is, therefore, essential that these amendments are discussed at full-length at this stage and the conclusions arrived at shall formally put to vote at the end in pursuance of the Rules.

*Shri K. Ramchandra Reddy* (Ramannapet) : I beg to move :

"Omit para (1) of sub-clause (2)."

*Mr. Speaker :* Amendment moved.

*Shri Ch. Venkat Ram Rao* (Karimnagar) : I beg to move :

"That in para (i) of sub-clause (2), omit "or for the benefit of"

*Mr. Speaker :* Amendment moved.

*Shri Uppala Malchur* (Suryapet-Reserved) : I beg to move:

" Omit para (*ii*) of sub-clause (2) "

*Mr. Speaker :* Amendment moved.

*Shri M. Ram Reddy :* I beg to move :

" That for sub-clause (3), substitute : " This Act shall come into force at once ".

*Mr. Speaker :* Amendment moved.

*Shri K. Ananth Reddy* (Balkonda) : I beg to move :

" That for sub-clause (3) substitute : " It shall come into force from the date of its publication in the official Gazette. "

*Mr. Speaker :* Amendment moved :

*Shri A. Guruva Reddy :* I beg to move :

" That in sub-clause (3), for " on such date as the Government may by notification in the official Gazette, " appoint " substitute : " ninety days thereafter ".

*Mr. Speaker :* Amendment moved.

*Shri Ankushrao Ghare* (Partur) : I beg to move :

"(*a*) That in line 2 of sub-clause (2), omit " except ".

(*b*) Omit paras (*i*) and (*ii*).

(*c*) That for sub-clause (3), substitute :

" It shall come into force from the date of its publication in the official Gazette ".

*Mr. Speaker :* Amendment moved.

*శ్రీ కే. రామచంద్రరెడ్డి :—మిస్టర్ స్పీకర్, సర్, ఈ ఈనాముల రద్దు బిల్లులో ప్రధానంగా క్లాజు ౧ లో సబ్–క్లాజు ౧ తీసివేయాలని నేను సవరణ ప్రవేశ పెట్టాను. ఆది ఎందుకంటె, ఈ ధర్మార్థకమైన లేక మత విషయకమైన సంస్థల వశమందున్న ఈనాములన్నిటిని ఈ చట్టంలో చేర్చాలని నా సవరణ. దాదాపు స్టేటులో నాలుగు లక్షల ఎకరాలవరకు యిలాంటి భూములు వుంటాయి. ఆ రైతాంగానికి ప్రభుత్వం ఏమీ రక్షణ కల్పించలేదు. కౌల్దారీ చట్టంలో కూడా

ఆ రైతాంగానికి రక్షణ లేకుండ పోతుంది. గణనీయమైన సంఖ్యలో ఆ రైతాంగం వుంది కాబట్టి, తప్పనిసరిగా వారికి రక్షణ కల్పించడం అవసరం. అందుకని ఈ ఇనాములను ఈ చట్టంలో చేర్చాలని సవరణ ప్రవేశ పెట్టాను. ఈ విషయంలో కొన్ని ఉదాహరణలు ఎత్తి మీ ముందు చూపుతాను. ఖమ్మం తాలూకా నాగులంచ దేవాలయం భూములు ౬౦, ౭౦ సంవత్సరాల నుంచి అక్కడ రైతాంగం సేద్యం చేసుకొంటూ వస్తున్నారు. ఇప్పుడు రెండు మూడు సంవత్సరాల నుంచి ఎండోమెంటు డిపార్టుమెంటు ఆధ్వర్యాన ఒక కమిటీని నామినేట్ చేయడం జరిగింది.

مسٹر اسپیکر :- آپ هندی جانتے هیں هندی میں تقریر کیجئیے -

شری کے - راجندرا ریڈی :- میں اپنی ماتر بھاشا میں اچھی طرح اپنا مطلب ظاهر کرسکتا هوں منسٹر صاحب بھی اوسکو اچھی طرح سمجھ سکتے هیں -

مسٹر اسپیکر :- لیکن سب سمجھیں گے تو ووٹ دے سکیں گے -

శ్రీ కే. రామచంద్రారెడ్డి :—అయితే ఆ కమిటీ సభ్యులకు రైతాంగం యొక్క కష్టాలు తెలియవు. ఆ కమిటీవారు వచ్చిన తరువాత పన్ను ఎక్కువ వేస్తున్నారు. ఒక రూపాయికి నాలుగయిదు రెట్లు ఎక్కువ కావాలంటున్నారు. ఈ రోజులలో పంటల ధరలు విపరీతంగా పడిపోతున్నాయి. రైతాంగంమీద ఎక్కువ పన్ను వేస్తే చెల్లించగలరా ? లేదా ? అనే విచక్షణ లేకుండా నాలుగయిదు రెట్లు ఎక్కువ చెల్లించాలని రైతాంగాన్ని నిర్బంధిస్తున్నారు. ఖమ్మం తాలూకా నేలకొండపల్లిలో ౭౦౦ ఎకరాలు లంబాడీలు సేద్యం చేస్తున్నారు. వారిని కూడా ఎక్కువ చెల్లించమని నిర్బంధిస్తున్నారు. దేవాలయానికి ఇంత ఖర్చు అవుతోంది. అది యిస్తేనే సేద్యంచేయనిస్తాము. లేకపోతే బేదఖలు చేస్తామని నిర్బంధించడం జరుగుతోంది. సూర్యాపేట తాలూకా అరవపల్లి—నృసింహస్వామి దేవాలయానికీ, దేవుని పేరుమీద ౪౦౦ ఎకరాలకు పట్టా వున్నది, ౫౦౦ ఎకరాల ఇనాముంది, ఈ ౯౦౦ ఎకరాలు, రైతాంగం పోడుకొట్టి గ్రామాన్ని ఏర్పాటు చేసికొని, బావులు తీసుకొని సేద్యం ౧౦౦, ౧౫౦ సంవత్సరాలనుంచి చేసుకొంటూ వస్తున్నారు. దేవుని పేరుమీద మాల్ గుజారీ రకం చెల్లించుకొంటూ వచ్చేవారు. ఈ రెండు మూడు సంవత్సరాలనుంచి ఈ కమిటీ ఏర్పాటైన తరువాత మాల్ గుజారీ శిస్తుకు ౧౦ రెట్లు ఎక్కువ యివ్వాలని రైతాంగాన్ని నిర్బంధిస్తున్నారు. ఇలాంటి రైతాంగానికి రక్షణ యివ్వాల్సి వుంటుందో లేదో ఆలోచించాలి. తరువాత నాదారం, కారేపల్లి, ఉసిరికాయలపల్లిలో 3 వేల ఎకరాల భూమి వున్నది. అనిసెట్టిపల్లి అక్కడ భద్రాచలం శ్రీరామ చంద్రస్వామిది ౪ వేల ఎకరాల భూమి వున్నది. ఇప్పుడు ఈ కమిటీ ఏర్పడ్డ తరువాత శిస్తుకు ౬, ౯, ౧౦ రెట్లు ఎక్కువ యివ్వాలని రైతాంగాన్ని నిర్బంధం పెడుతున్నారు. రైతాంగంనుంచి ఇంతకన్న ఎక్కువ తీసుకోకూడదని ఏమీ శాసనం లేదు. అందువల్ల వారి యిష్టం వచ్చినట్లు రైతాంగంనుంచి శిస్తు వసూలు చేస్తున్నారు. ఇనాముల రద్దు చట్టం వస్తుందని, అందులో దేవాలయ ఇనాముల గురించి ఏమీ లేదని సాకు తీసుకొని దేవాలయ ధర్మకర్తలు, కమిటీలు విపరీతంగా శిస్తులు వసూలు చేయడానికి అవకాశం కలుగుతోంది. అందుకని ఆ రైతాంగానికి తప్పనిసరిగా రక్షణ కల్పించాలని నేను కోరుతున్నాను. రైతాంగం పేరుమీద పట్టా కూడా యివ్వాలంటే యివ్వాలి. ఆ కమిటీలు కోరినంత శిస్తును రైతాంగం యివ్వలేదు. కాబట్టి దేవాలయాలను పోషించడానికి గౌరవనీయమంత్రిగారు అనేకమార్లు ఒక బిల్లు పెట్టవచ్చును.

